# عائشہ رضي الله تعالى عنہا کے فضائل

فضائل عائشة رضي الله عنها

[ urdu - اردو - أردو ]

شیخ محمد صالح المنجد

ترجمہ: اسلام سوال وجواب ویب سائٹ
تنسیق: اسلام ہا ؤس ویب سائٹ

ترجمة: موقع الإسلام سؤال وجواب
تنسيق: موقع islamhouse

2013 - 1434
IslamHouse.com

# عائشہ رضي الله تعالی عنہا کے فضائل

کیا یہ ممکن ہے کہ آپ ہمیں عائشہ رضي الله تعالی عنہا کے کچھ فضائل بتائيں تاکہ ہم عورتیں ان کی اقتداکرسکیں ؟
دینی طلباء ہونے کے ناطے ہمارے لیے یہ بہت ہی اہم ہے ۔

---

الحمد لله
حافظ ابن قیم رحمہ اللہ تعالی عنہ کا قول ہے :

عائشہ رضي الله تعالی عنہا کی خصوصیات وفضائل میں کچھ کا ذکرکیا جاتا ہے :

- عائشہ رضي الله تعالی عنہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی محبوب ترین زوجہ تھیں جس کا ثبوت بخاری کی حدیث میں ملتا ہے جس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ لوگوں میں آپ کوکون زیادہ محبوب ہے ؟ تونبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں عائشہ رضي الله تعالی عنہا کا نام لیا پھرسوال کیا گیا کہ مردوں میں سے کون ؟ تونبی صلی اللہ علیہ وسلم کا جواب تھا عائشہ رضي الله تعالی عنہا کے والد ۔

- نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عائشہ رضي الله تعالی عنہا کے علاوہ کسی اور کنواری عورت سے شادی نہیں کی ۔

- ان یہ بھی خصوصیت ہے کہ عائشہ رضي الله تعالی عنہا کے لحاف میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پروحی کا نزول ہوتا تھا ان کے علاوہ کسی اوربیوی کے لحاف میں کبھی وحی نازل نہیں ہوئ ۔

- عائشہ رضي الله تعالی عنہا کی خصوصیت ہے کہ جب اللہ تعالی نے آیت تخيير نازل فرمائ تونبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی ابتدا عائشہ رضي الله تعالی عنہا سے کرتے ہوئے انہیں اختیار دیتے ہوئے فرمایا :

( جلدبازی سے کام نہ لوبلکہ اپنے والدین سے مشورہ لے لو ، توعائشہ رضی اللہ تعالی عنہا نے جواب میں کہا :

کیا میں اس معاملہ میں اپنے والدین سے مشورہ لوں ، میں توبلا شبہ اللہ تعالی اوراس رسول اوردارآخرت چاہتی ہوں ، توباقی ازواج مطہرات نے بھی عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا کی پیروی کی ) ۔

- ان کی یہ بھی خصوصیت ہے کہ :

اللہ سبحانہ وتعالی نے اس اہل افق کے بہتان سے بری کرکے ان کی برات میں وحی نازل فرمادی جومسلمانوں کے گھروں اوران کی نمازوں میں قیامت تک پڑھی جاتی رہے گی ، اوراللہ تعالی نے یہ شہادت دی کہ عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا پاکازعورتوں میں سے ہیں ۔

اوراللہ تعالی نے عائشہ رضي اللہ تعالی عہنا سے مغفرت اوررزق کریم کا وعدہ فرمایا اوریہ بتایاکہ ان کے بارہ میں جوبہتان لگایا اس میں ان کی بہتری تھی نہ کہ کوئ شر اورعیب ، اورنہ ہی اس سے ان کی شان میں کوئ کمی ہوئ بلکہ اللہ تعالی نے اس سے ان کی سان منزلت میں اضافہ فرمایا ، اوران کی قدرومنزلت اونچی فرمائ ، اورآسمان وزمین میں بسنے والوں میں اس کی بنا پرکتنی فضیلت ومنقبت حاصل ہوئ اوراچھا ذکر باقی رہا ۔

- ان کی یہ بھی خصوصیت ہے کہ :

جب اکابرصحابہ کرام میں سے کسی ایک پرکسی مسئلہ میں اشکال پیدا ہوتا تووہ عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا سے پوچھتے تووہ حل ہوجاتا ۔

- عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا کی خصوصیت ہے کہ :

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نےعائشہ رضي اللہ تعالی عنہا کےگھرمیں ان کی باری والے دن ان کی گود میں وفات پائ اور ان کے گھرمیں ہے دفن ہوئے ۔

شادی سے قبل خواب میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کوفرشتے نے عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا کی ایک ریشمی کپڑے میں لپٹی ہوئ تصویر دکھائ تونبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرما یا کہ اگر یہ اللہ تعالی کی جانب سے ہے تو اللہ تعالی اسے پورا کرےگا ۔

- ان کی خصوصیات میں سے یہ بھی ہے :

لوگ عائشہ رضي اللہ تعالی عنہا کی باری والے دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم کوتحفے تحائف بھیج کرنبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشی حاصل کرتے تھے اس لیے کہ وہ اپنی محبوب ترین زوجہ کے گھر میں ہوتے ۔ ا ھـ جلاء الافھام ص( ۲۳۷ - ۲٤۱ ) ۔

واللہ اعلم .